بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ. تَبٰرَكَ الَّذِیْ بِیَدِهِ الْمُلْكُ (الآیۃ) تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ ٥ تَبٰرَكَ اللّٰهُ أَحْسَنُ
الْخٰلِقِیْنَ ٥ تَبٰرَكَ الَّذِیْ نَزَّلَ الْفُرْقَانَ (الآیۃ) تَبٰرَكَ الَّذِیْ إِنْ شَاءَ جَعَلَ لَكَ خَیْرًا مِّنْ ذٰلِكَ (الآیۃ) تَبٰرَكَ
الَّذِیْ جَعَلَ فِی السَّمَاءِ بُرُوْجًا (الآیۃ) تَبٰرَكَ اسْمُ رَبِّكَ ذِی الْجَلٰلِ وَالْإِكْرَامِ ٥ قَالَ رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَهَبْ لِیْ مُلْكًا
لَّا یَنْبَغِیْ (الی قولہ) مَا لَهٗ مِنْ نَّفَادٍ مَا عِنْدَكُمْ یَنْفَدُ وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ بَاقٍ وَمَا أَنْفَقْتُمْ مِّنْ شَیْءٍ فَهُوَ یُخْلِفُهٗ وَهُوَ خَیْرُ
الرّٰزِقِیْنَ ٥ مَثَلُ الَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ أَمْوٰلَهُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ أَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِیْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ
حَبَّةٍ وَاللّٰهُ یُضٰعِفُ لِمَنْ یَّشَاءُ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ. وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَیْرٍ یُّوَفَّ إِلَیْكُمْ وَأَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ.

علاوہ ازیں سورۃ الفاتحہ، سورۃ الاخلاص اور المعوذتین، کی تلاوت بھی کی جائے۔ نیز ”البسملة“ سے قبل ”بذوح“ کو دس (۱۰) مرتبہ پڑھا جائے۔ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ۔



# باب

یہ کہ جو شخص یہ ارادہ رکھتا ہو کہ اس کو اپنی زوجہ (بیوی) کی نگاہ میں قدر و منزلت حاصل ہو جائے تو پس وہ اپنی پیشانی پر تحریر کرے اور اس پیشانی کو اپنی زوجہ کے چہرہ کے ساتھ ملے تو پھر وہ اس شخص کے سوا کسی بھی مرد یا عورت کو دیکھنا بھی گوارا نہ کرے گی اور اس شخص کے سوا کسی بھی شخص کو اپنے قریب تک بھی پھٹکنے نہ دے گی۔ اور جس شخص کو اپنی زوجہ (بیوی) کی مخالفت کا خوف ہو یا ڈر ہو۔ تو اس کو چاہیے کہ وہ اپنی زوجہ کا اسم اس کی والدہ کے اسم کے ساتھ تحریر کرے اور ان ہر دو کو اپنے گھر میں رکھے تو بیشک وہ اس سے کبھی بھی کوئی بری بات نہ سنے گا۔ اگر چہ کہ وہ شخص اس عورت کو آگ میں ہی کیوں نہ جلا دے۔

اور جو شخص کسی ایسے شخص کو دیکھے کہ جس سے وہ خوف کھاتا ہے۔ پس وہ ایک کاغذ پر تحریر کرے اور اس کو پانی میں ڈال دے۔ پس بیشک وہ اس شخص سے امن میں رہے گا اور جس شخص نے اس کو تحریر کر کے مالِ تجارت میں نفع کی خاطر رکھ دیا اور اسی طرح اپنے اخراجات اور نفقہ میں رکھا کہ اس میں اضافہ ہو تو اس کے مالِ تجارت اور نفقہ میں کافی حد تک اضافہ اور بڑھوتری ہو جائے گی اور جس نے اس کو اس کے نام کے ساتھ تحریر کیا اور اس کو اپنے چہرہ پر پھیر دیا تو اللہ تعالیٰ رب العزت غرق ہونے سے اس کو بچا لیں گے اور اس کے بعد اس کو اس (غرق) کا کوئی خوف باقی نہیں رہتا اور وہ شخص اپنی موت تک قابلِ تعریف اور خوش زندگی بسر کرتا ہے۔

اور جو شخص سلاطین کے ہاں ملاقات کا ارادہ یا خواہش کرے تو پھر اس کو اس کے اسم کے ساتھ تحریر کرے اور اس کے ساتھ ملاقات کے لئے جاتے وقت اس تعویذ کو اپنے پاس رکھے۔ اور اس کے ہاں داخل ہو اور اگر چہ کہ وہ سلطان کتنا ہی ظالم کیوں نہ ہو مگر وہ اس شخص سے خندہ پیشانی سے ملاقات کرے گا۔ نہایت عزت و تکریم سے پیش آئے گا اور اس کو بخشش و عطا کرے گا۔ اور اس کا اکرام کرے گا۔

اور جس شخص کا مال ضائع ہو جائے تو وہ اس کا نام اور گمشدہ چیز یا مال کے نام کے ساتھ تحریر کرے۔ پس یقیناً آپ کا گمشدہ مال آپ کو مل کر رہے گا۔ اور اگر کسی شخص کا کوئی قرض دار ہو اور اس حال میں کہ اس کی جانب سے قرض خواہی میں روک ہو جائے پس اس کو چاہیے کہ وہ اس کے ساتھ اس شخص کا نام تحریر کرے۔ پس قرض دار شخص اس کو اس کا قرضہ ادا کر دے گا۔ اگر چہ کہ اس کے ذمہ ایک ہزار مثقال کا قرضہ ہی کیوں نہ ہو۔ اور جو شخص مال و دولت کا متمنی ہو تو وہ اس نقش کو مسلسل سات جمعہ تک تحریر کرتا ہے مگر کہ آٹھویں جمعہ کو تحریر کرنے کی حاجت نہ ہو گی یہ کہ اللہ تعالیٰ رب العزت اس کو مال و دولت اور فراخی سے شادمان فرمائیں گے اور جس شخص کی بیوی اس کی مخالف ہو تو پھر اس کو چاہیے کہ وہ اس نقش کو چینی کے برتن پر تحریر کرے اور وہ یہ عمل بروزِ جمعہ کرے یا اس کے علاوہ ایام میں سے کسی روز تحریر کرے۔

Qureshi Rw

هُوَ اللهُ رَبُّ مُوسیٰ وَهَارُوْنَ وَاِبْرَاهِيْمَ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ

پس آپ اس میں خوش کُن معاملہ ملاحظہ فرمائیں گے۔ اور یہ اسم ایک پوشیدہ خزانہ ہے جو کہ ''کاف'' اور ''نون'' کے مابین ہے۔ جو کہ طاعت کو لازم کردینے والا ہے۔ جو کہ حضرت سیدنا سلیمان بن داوٗد علیہما السلام کی خاتم مبارک پر تحریر شدہ تھا۔ اور اس مکتوب کے علاوہ کثیر منافع جات ہیں جن کا تعلق ہزار مقامات میں سے ہزار منافع جات سے ہے۔ اس بارے میں علماء نہایت اخفاء کا اہتمام کرتے ہیں کہ یہ عمل غیر مستحق شخص کے ہاتھ میں نہ چلا جائے۔

پس جب میں نے ''خاتم الطاعۃ'' کے بارے میں سنا تو میں اس کی طلب میں نکل کھڑا ہوا۔ یہاں تک کہ میں قیروان کی بالائی سرزمین سے لے کر خراسان کے دور دراز علاقوں تک عازمِ سفر رہا۔ اس بات کے پیشِ نظر کے میں نے سنا کہ یہ عمل وہاں کے علماء میں سے ایک عالم کے پاس ہے۔ پس میں اس عالم کے پاس پہنچا اور اس سے کہا کہ تمہارے پاس تین ماہ کی بعدِ مسافت سے چل کر آیا ہوں اور میں ایک ایسی حاجت کا طلبگار ہوں کہ جو آپ کے ساتھ ہی وابستہ ہے۔

پس اس عالم نے استفسار کیا کہ وہ کون سی حاجت ہے؟

پس اس نے استفسار کیا کہ وہ کون سی خاتم ہے؟

تو میں نے ''خاتم الطاعۃ'' کا ذکر کیا! جو کہ مقاتل بن سلیمان سے مروی ہے!

تو اس عالم نے کہا کہ اس خاتم کی شروط کے مطابق قیام کا متحمل ہے؟

تو میں نے استفسار کیا کہ اس کی شروط کیا ہیں؟

تو اس عالم نے جواب دیا کہ اس عمل کو ماسواء حلال کے کبھی نہ کرنا!

یہاں تک کہ اس عالم نے جو کچھ کہ اس بارے میں تھا وہ مجھ سے کھول کر بیان کردیا۔ پس میں نے اس سے استفسار کیا کہ! وہ کہاں بنایا گیا؟ یا وہ کس مقصد کی خاطر ہے؟ تو اس عالم نے جواب کہ! وہ اسمِ اعظم ہے اور وہ وہ ہے کہ جس کو ہم نے اس ''خاتم المکتوب'' کی شرح میں پایا ہے۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ أَسْأَلُكَ بِحَقِّ هٰذِهِ الْأَسْمَاءِ الْمَخْزُوْنَةِ الْمَكْنُوْنَةِ أَنْ تَجْعَلَ لِیْ كَذَا (یہاں پر اپنی حاجت کا نام لیجئے) فَيَكُوْنُ بِقُدْرَةِ اللهِ تَعَالٰى مَلِيْخًا سليحا یاموحاء هیا شراهیا ملحوثا یابیه یاه یار قدوسانا أفلا یا مُرہ، يَا أَللهُ يَا أَللهُ يَا أَللهُ أَسْأَلُكَ أَنْ تُقْضٰى حَاجَتِیْ بِحَقِّ هٰذِهِ الْأَسْمَاءِ۔

اور یہ ''خاتم الطاعۃ'' جو کہ ملوک اور جن و انس کے قبائل اور طیور اور وحوش میں مشہور و معروف ہے اور یہ اللہ تعالیٰ کی قدرت کے ساتھ ہے اور اسی کے اندازہ کے ساتھ ہے جو کہ اس نے صرف اپنے نبی حضرت سیدنا سلیمان علیہ السلام کو عطا کی۔

اور یہ وہ وفق (نقش) ہے کہ جو آپ ملاحظہ کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ ہی زیادہ بہتر جاننے والے ہیں:

# باب

یہ باب دردِسر کے عمل سے متعلق ہے۔ وہ یہ کہ جو شخص ایک شہد کی مکھی کو لے کر سیاہ رنگ کے کپڑے کے ٹکڑے میں باندھے کہ وہ اس میں آہستہ آہستہ حرکت کرتی رہے۔ یعنی اس کے حرکت کرنے سے ہلکی ہلکی سرسراہٹ ہوتی رہے اور اس شخص کو باندھ دے کہ جس کو دردِسر کی شکایت لاحق ہو تو اس عمل سے اس کو دردِسر کی شکایت دور ہوجائے گی۔ باذن اللہ تعالیٰ۔

# باب

یہ بات پاکیزہ ارواح کو حاضر کرنے کے عمل سے متعلق ہے۔ سب سے اول یہ کہ آپ پاکیزہ لباس پہنیں۔ اور ماہ کے آغاز کے پہلے سوموار کو

Oureshi Rw

آپ اس عمل کی جانب نہایت عمدہ پاکیزگی اور طہارت سے متوجہ ہوں۔ پس آپ مٹی کا ایک پاکیزہ اور عمدہ برتن لیجئے اور اس کو مٹی سے بھر لیجئے۔ اور پھر اس برتن میں تین عدد دخن کے بیج، تین عدد بزعم کے بیج اور تین عدد لونگ یا پانچ عدد اور تین عدد چاول کو دخن اور البزعم کے بیجوں کے درمیان بو دیجئے اور آپ منگل، بدھ اور جمعرات کے ایام میں بالترتیب روزے رکھئے۔ پس جب جمعرات کے روز غروب آفتاب کا وقت ہو تو آپ خوشبودار لکڑی (جو کہ بطور بخور کے کام آتی ہے) سے ان (پودوں) کو دھونی دیجئے اور اس حال میں اسماء الحجاب کی تلاوت بھی کیجئے اور ان اسماء الحجاب کو سات مرتبہ تلاوت کیجئے اور وہ حجاب حسب ذیل ہے:

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ اِنِّیْ مُتَوَكِّلٌ بِكَ فِیْ كُلِّ شَيْءٍ مَوْلٰی وَمَا يَحُوْطُ بِهٖ شَفَقَةَ قَلْبِیْ فِیْۤ اَمَانِكَ الْمَحْفُوْظِ مِنْ كُلِّ الْحُرُوْفِ قُصُوْرٌ، وَرَاعِیٌّ، مَعْقُوْرٌ، وَاٰيَةُ الْكُرْسِیِّ تَحُوْطُ بِیْ كَمَا اَحَاطَتِ الْمَلَآئِكَةُ بِمَدِيْنَةِ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْۤ اَسْاَلُكَ بِحَقِّ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ الْفَرْدَانِيَّةِ وَالْاِ هِيَّةِ الْبَاسُوْنِيَّةِ بِاَرْضِ ارشکرش مِنْ جَنَّانِ صِنْدَلِ الرَّحْمٰنِ عَلَی الْعَرْشِ اسْتَوٰی اَغِثْنِیْ مِنْ جَمِيْعِ مَاۤ اَخَافُ وَاَحْذَرُ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔

پس جب آپ ان حجابات کو سات مرتبہ پڑھ چکنے سے فارغ ہو جائیں تو پھر آپ عزیمۃ کو ستائیس مرتبہ تلاوت کیجئے اور وہ عزیمۃ مبارکہ حسب ذیل ہے:

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ، سُبْحَانَ خَالِقِ الْاَصْبَاحِ (الآیۃ) اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ الْاِسْمِ الْاَعْظَمِ وَ بِحَقِّ حَوَّاء علیہا السلام وَآدم علیهما السلام وَبِحَقِّ مُوْسَى الْكَلِيْمِ عليه السلام وَعِيْسَى بْنِ مَرْيَمَ عليهما السلام وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَ بِحَقِّ الْاَسْمَاءِ الثَّمَانِيَةِ الْمَكْتُوْبَةِ عَلَى الشَّمْسِ وَبِحَقِّ الْاَسْمَاءِ الثَّمَانِيَةِ الْمَكْتُوْبَةِ عَلٰی قَلْبِ الشَّمْسِ وَبِحَقِّ الْاَسْمَاءِ الثَّمَانِيَةِ الْمَكْتُوْبَةِ عَلٰی جَبْهَةِ جِبْرَائِيْل علیہ السلام سُبْحَانَ مُكَوِّنِ الْاَشْيَاءِ بِقُدْرَتِهٖ وَخَالِقِ الْعَرْشِ بِقُدْرَتِهٖ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْۤ اَسْاَلُكَ اِلَّا اسْتَخْدَمْتُ وَاسْتَطْعَتب وَاسْتَغْفَرْتُ الْمَيْمُوْنَ الْمُذْهَبَ وَ الْاَبْرَقا والدرحم والبطشق و أطوش والخاطف وَ اسْتَطَعْتُهُمْ وَ اسْتَحْضَرْ هُمْ بِالْاَوَّلِيْنَ وَ الْاٰخِرِيْنَ وَمَلِكَ الشَّمْسِ الْعَزِيْمِ سحر دباغش نشی ملوحا أمليخا شدون وَبِحَقِّ الْكَافِ وَ النُّوْنِ وَبِحَقِّ خَاتَمِ سُلَيْمَانَ الَّذِیْ حَكَمَ بِهٖ عَلَى الْجِنِّ وَالْاِنْسِ يدبش بيشا بغيعوج فيعوجا بيارش بيورشا بِجَبَلِ طُوْرِ سَيْنَا هِجَارِيُّ جَوَامِعِ الْاَفْلَاكِ بِالشَّمْسِ اَنِ الْقَائِمَاتِ بِالْعَرْشِ بِالْكُرْسِیِّ بِاِشْفَاقِ نَوْمٍ جَعْلِیْ بِعَطَايَا الغشموط بِالْبَرْقِ الْخَاطِفِ بِالرِّيْحِ الْعَاصِفِ بهيسعسوه پهيسسون ينسون رموعدر موعد بياهيا بياهيا شراهيا أصباوت آل شدای هبانون آتت تبت بت بنة بِالْاِسْمِ الَّذِیْ تَدْ كَدْ كَتْ لِهَيْبَتِهِ الصِّمُ الصَّلَابُ رعوبا رعوبا هتوراة أشوونا ربكا أسمكيا أصباوت آل شدای نطنا نظنامت كارش كشفشفت تهست ببكر ببكر شافاع فرح يعوج أنش تش مع المقش حبك نبك حرت حرت ريتور زفيور والحيط و خيط فس حرت آدم علیہ السلام

اِنْ كَانَتْ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَا هُمْ جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ۔ اِنَّهٗ مِنْ سُلَيْمَانَ علیہ السلام وَاِنَّهٗ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَیَّ وَ اْتُوْنِیْ مُسْلِمِيْنَ۔ اَيْنَمَا تَكُوْنُوْا يَاْتِ بِكُمُ اللهُ جَمِيْعًا اِنَّ اللهَ عَلٰی كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ، وَلَقَدْ عَلِمَتِ الْجِنَّةُ اَنَّهُمْ لَمُحْضَرُوْنَ اِحْضِرُوْا ۳ يَامَعْشَرَ الْاَرْوَاحِ الرُّوْحَانِيَّةِ مِنْ حَيْثُ مَا كُنْتُمْ فِیْ سَهْلٍ اَوْفِیْ جِبَالٍ اَوْفِیْ فَيَافِیْ اَوْفِیْ قِفَارٍ اَوْفِیْ ظِلٍّ اَوْفِیْ حُرُوْرٍ اَوْفِیْ ظُلْمَةٍ اَوْفِیْ نُوْرٍ اَسْتَعِيْنُ بِاللهِ عَلَيْكُمْ وَبِالْاَسْمَاءِ الْعُظَامِ وَبِالْاَنْبِيَاءِ الْكِرَامِ فَلَا خَلَاصَ لَكُمْ مِنِّی الْيَوْمَ فَاِنْ لَمْ تَحْضُرُوْا وَ تُطِيْعُوْا وَاِلَّا سَلَّطْتُ عَلَيْكُمْ مَلَائِكَةً غِلَاظًا شِدَادًا (الٰی) يُؤْمَرُوْنَ۔

Oureshi Rw

وَهُمْ جِبْرَئِيلُ وَمِيكَائِيلُ، وَاِسْرَافِيلُ وَعِزْرَائِيلُ و دردیائیل و سمکیائیل و نوئیل و صعصعائیل و شرطائیل تَجُرُّكُمْ وَتُسْحِبُكُمْ سَحْبًا عَنِيفًا حُبًّا جَنِيْنًا لطن يطس يتس بل صَفَاتٍ بحمعسق بكهيعص ق بن بِالتَّوْرَاةِ بِالْاِنْجِيْلِ بِالزَّبُوْرِ بِالْفُرْقَانِ الْعَظِيْمِ. سُوْرَةٍ سُوْرَةٍ بِآيَةٍ وَكَلِمَةٍ وَحَرْفٍ. يَامَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا وَاْتُوْنِيْ مِنْ كُلِّ فَجٍّ عَمِيْقٍ يَوْمَ يَخْرُجُوْنَ مِنَ الْاَجْدَاثِ سِرَاعًا كَاَنَّهُمْ اِلٰى نُصُبٍ يُوْفِضُوْنَ وَحُمِلَتِ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ اِلٰى يَوْمَئِذٍ وَاهِيَةٌ وَالْمُلْكُ عَلٰى اَرْجَائِهَا. اَجِيْبُوْا ايامَعْشَرِ الْاَرْوَاحِ وَاْتُوْنِيْ عَجَلًا عَجَلًا حِثًّا حِثْشَدًا السَّاعَةَ ۳ اَلْعَجَلْ ۳ اَلْوَحَا ۳ اِنْ كَانَتْ اِلَّا صَيْحَةً وَّاحِدَةً فَاِذَا هُمْ جَمِيْعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُوْنَ وَحُشِرَ اِلَيَّ يُوْزَعُوْنَ وَجِئْتَابِكُمْ لَفِيْفًا وَجَاءَتْ سَكْرَةُ الْمَوْتِ اِلٰى سَائِقٍ وَشَهِيْدٍ اِنَّهٗ مِنْ سُلَيْمٰنَ وَاِنَّهٗ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَيَّ وَاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ اَيْنَمَا تَكُوْنُوْا يَاْتِ بِكُمُ اللّٰهُ جَمِيْعًا اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ، وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى شَيْءٍ مُّقْتَدِرًا. وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ.

## عَزِيْمَتُهٗ:

وہ عزیمۃ کہ جوحروف میں تفریق پیدا کردے۔ یعنی عزیمۃ الصرف۔ وہ یہ کہ جب کبھی آپ تفریق وتصریف چاہیں۔ تو (پاکیزہ حالت میں) حضورِقلت کے ساتھ حسبِ ذیل آیاتِ کریمہ کی تلاوت کیجئے: ثُمَّ انْصَرَفُوْا صَرَفَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَفْقَهُوْنَ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا (الآیۃ)

(صورتِ عزیمۃ الصرف)

بسم الله الرحمن الرحیم ۞ الله لا اله الا ... بما شاء وسع کرسیه
السموت والارض ولا یؤده حفظهما
وهو العلی العظیم

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا بیان

اور وہ یہ ہے کہ جب آپ عزیمۃ کی قرأت کیجئے گا تو آپ کے سامنے "مُہانَۃ" ذلت ورسوائی کو ظاہر کیا جائے گا۔ جو برابر بڑھتی چلی جائے گی یہاں تک کہ (تصورات وخیالات میں) وہ ایک ایسا شخص بن جائے گا کہ جس کی پیشانی میں ایک آنکھ آگ کے انگارے کی مانند ہوجائے۔ کہ جس کی دائیں جانب کوئی شخص مل بیٹھا ہوا اور آپ اس کی جانب بغیر ضرب کے رجوع کیجئے۔ اور آپ اس حالت میں مسلسل عزیمۃ کی قرأت جاری رکھیں۔ پس آپ کو یہ صورتِ حالات ذرّہ برابر بھی دہشت زدہ نہ کرے اور نہ ہی رُعب میں ڈالے اور وہ تھوڑی دیر کے لئے آپ کی نگاہ سے اوجھل ہوجائے گا اور اس کے بعد وہ پھر آپ کے سامنے ایک صورت میں آئے گی یہاں تک کہ بڑی ہوتے ہوتے وہ ایک ایسے شخص کی

Qureshi Rw

## مغلوبی دشمن (۴)

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۳۲ | ۱۱۱۲ | ۱۱۴۱ |
| ۱۱۳۷ | ۱۱۲۸ | ۱۱۲۰ |
| ۱۱۱۶ | ۱۱۴۵ | ۱۱۲۴ |

## زیادتی حافظہ (۵)

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۳۳ | ۱۱۰۸ | ۱۱۴۴ |
| ۱۱۳۹ | ۱۱۲۸ | ۱۱۱۸ |
| ۱۱۱۳ | ۱۱۴۹ | ۱۱۲۳ |

## صلح و محبت (۶)

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۳۴ | ۱۱۰۴ | ۱۱۴۷ |
| ۱۱۴۱ | ۱۱۲۸ | ۱۱۱۶ |
| ۱۱۱۰ | ۱۱۵۳ | ۱۱۲۲ |

## شفاء امراض (۷)

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۹۱ | ۱ | ۱۶۹۳ |
| ۱۶۹۲ | ۱۶۹۰ | ۳ |
| ۲ | ۱۶۹۴ | ۱۶۸۹ |

## تحفظ و غلبہ تسخیر خلائق (۸)

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۳۳۷۸ |
| ۳۳۷۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۳۳۷۹ | ۴ |

## محبت زن و شو

۱۱۲۴
۱۱۲۸
۱۱۳۳

| | |
|---|---|
| ۱۱۲۹ | ۱۱۳۲ |
| ۱۱۳۱ | ۱۱۲۶ |
| ۱۱۲۵ | ۱۱۲۷ |

Qureshi Rw

صورت اختیار کرے گی کہ اس کے پاس ایک کمان ہوگی جس میں تیر' تری جانب لگیں گے اور گرج ہوگی اور آگ کے تیز لپکتے ہوئے شعلے ہوں گے اور کڑکتی ہوئی بجلی کی آوازیں ہوں گی اور آگ کی بھڑکتی ہوئی لپٹیں ہوں گی کہ جن کو دور کا شخص بھی پالے گا لیکن وہ آپ تک نہ پہنچ سکیں گی اور نہ ہی آپ ان تمام سے دہشت زدہ ہوں۔ پس بیشک وہ آپ سے اوجھل ہو جائے گا پھر یقیناً وہ دوبارہ آپ کے پاس نہایت سفید اور روشن صورت میں آئے گا کہ جس میں سے ظاہر ونمایاں ہونے والی صورت چاند سے مشابہ ترین ہوگی اور اس کی حد تختی کے اطراف وجوانب میں ہوگی اور آپ اس سے ایسی حرارت محسوس کریں گے کہ آپ اس کی حرارت سے شدید پیاس محسوس کریں گے۔ پس آپ اس حالت میں نہ تو اپنا سر اُٹھائیں اور نہ ہی دہشت زدہ ہوں اور نہ ہی آپ کسی چیز سے خوفزدہ ہوں اور یقیناً آپ اس کی ہوا میں سے ایسی بُو محسوس کریں گے۔ پس ان سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگنا چاہیے۔ پس آپ صبر وتحمل سے کام لیجئے اور آپ عزیمۃ کی تلاوت سے اس پر دم کیجئے۔ پھر یقیناً وہ آپ کی نظر سے اوجھل ہو جائے گا۔ پس آپ اس کے بعد اپنے قلب میں وسوسہ محسوس کریں گے۔ اس موقع پر آپ ''حجابِ اول'' سات مرتبہ پڑھیں۔ اس پر وہ وسوسہ آپ سے زائد ہو جائے گا اور وہ وسوسہ ماسوا ہلکے پھلکے خیال کے کچھ بھی نہ ہوگا۔

پس بعدازاں آپ کے پاس ایک حسین صورت نمودار ہوگی جو کہ آپ کے ساتھ نہایت اچھے طریقے سے مخاطب ہوگی اور عمدہ طور پر کلام کرے گی اور ادب کو ملحوظِ خاطر رکھے گی۔

اور وہ عمدہ صورت والا انسان آپ سے کہے گا کہ آپ بادشاہ سے ملاقات کے لئے تیار ہو جائیے!

پس آپ خود کو بٹھائے رکھیں اور دائرہ میں موجود شخص کو بھی پردہ کے پیچھے بٹھا دیں۔ پس آپ اس کو جواب مت دیجئے۔ پھر وہ آپ کی جانب سونا، چاندی، زبرجد اور یاقوت وغیرہ پھینکے گا اور وہ آپ کو اے شاہان! کے لفظ سے مخاطب کرے گا۔ آپ عظیم کامیابی کو حاصل کر چکے ہیں اور نہایت غنی ہو چکے ہیں۔ پس ان میں سے کسی جانب بھی متوجہ نہ ہوں۔ اور نہ ہی آپ اس شخص کو کوئی جواب دیں کیونکہ وہ آپ کو ان باتوں سے فتنہ میں مبتلا کرنے کی کوشش کرے گا اور اس حالت میں آپ مسلسل ''عزیمۃ'' کی تلاوت میں مشغول رہیں۔ اس پر وہ لوٹ جائے گا اور اس کے لئے بادشاہ کی شکل وصورت اور ہتھیار ہوں گے اور آپ اس سے انکار نہ چاہیں اور اس کے ساتھ لاؤ لشکر بھی ہوں گے اور مختلف قسم کے حالات وعلَم ونشانات ہوں گے۔

پس اس حالت میں تمام تر آداب وبزرگی کو ملحوظِ خاطر رکھتے ہوئے کہیں ''یَا حَفِیْظُ'' (اے حفیظ!) آپ میری حفاظت فرمائیے! پس بیشک وہ آپ کے ساتھ چل پڑیں گے اور وہ آپ کی کسی بات کا بھی انکار نہ کرے گا۔

ازاں بعد! آپ کو بادشاہ نہایت عمدہ ترین صورت اور خوبصورت شکل ووضع وقطع میں ملے گا اور وہ ایسی شکل وصورت ہوگی کہ جو انسانوں سے نہایت ملتی جلتی اور مشابہ ہوگی اور وہ آپ کی جانب سے آداب وتسلیم کی ابتداء سے قبل آپ کو سلام کہے گا اور آپ کی قدر ومنزلت کے طور پر آپ سے کہے گا:

مَرْحَبًا مَرْحَبًا بِكَ يَا فُلَانُ!

آپ کو خوش آمدید خوش آمدید!

اگر آپ ہماری صحبت (مجلس) میں بیٹھنا چاہتے ہیں تو آپ ایک دن کے بعد کبھی بھی جُدائی اختیار نہ کیجئے! پس یقیناً وہ تین مرتبہ مجلس اختیار کرتا ہے اور تین مرتبہ اُٹھ کھڑا ہوتا ہے۔

پس آپ کو یہ معلوم ہونا چاہیے کہ بیشک یہ آپ کے لئے طاعت واکرام ہے اور وہ آپ کو دنیاوی مال ودولت میں کچھ عطا کرے گا۔ پھر آپ ان چیزوں کو عبث خیال کر کے چھوڑ دیجئے۔ کیونکہ وہ اس کی بناء پر آپ سے رُخ پھیر جائے گا اور آپ کے ان چیزوں سے اعراض کرنے پر وہ آپ

Qureshi Rw

کے لئے اپنا دامن کشادہ کردے گا اور آپ کو اور زیادہ اپنے سے قریب کرے گا۔ پس آپ اس سے صحبت (مجلس) کی خواہش کیجئے۔ اس کے پاس کُتب (یعنی تحریر شدہ اشیاء) کا ایک گٹھڑا ہوگا۔ آپ اس میں سے ایک ہیکل (بمعنی صورت، شکل، تعویذ وغیرہ) کو نکال لیجئے جس پر ریشم کا کپڑا ہوگا اور آپ اس کے رنگ کو اچھی طرح پہچان لیجئے اور اس ریشم کے کپڑے پر تعویذات کا ایک انتخاب تحریر ہوگا اور اس کے رنگ کو بھی اچھی طرح پہنچان لیجئے۔ یہاں تک کہ آپ بھی اسی طور پر بنالیں اور آپ ہیکل (تعویذ) کے وسط میں ایسے اسماء پائیں گے کہ جن سے آپ کو (یا جن کے نقل کرنے سے آپ کو) راحت نصیب ہوگی اور وہ آپ سے چلے جانے کے لئے اجازت طلب کرے گا پھر وہ آپ کے پاس سے چلا جائے گا اور آپ ایک چاندی کی انگوٹھی تیار کیجئے اور آپ اس پر وہی اسم کندہ کیجئے کہ جس کو آپ نے اپنی ہتھیلی پر نقل کیا ہے اور آپ اسی طرح کا کپڑا تیار کریں کہ جس قسم کا آپ نے ملاحظہ کیا ہے اور اس پر تعویذات کا وہی انتخاب تحریر کیجئے کہ جو آپ نے ملاحظہ کئے ہیں اور آپ خاتم کو اس کپڑے میں لپیٹ کر گانٹھ باگرہ دے دیجئے اور جب آپ خاتم کا عمل کرنا چاہیں تو آپ طہارت سے خاتم کو پہن لیجئے اور تمام تر درود و سلام ہوں سیدنا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آل؇ و اصحاب؇ پر اور ریاضتِ عام تمام ہوئی اور اللہ ہی سب سے زیادہ علم رکھنے والے ہیں اور تمام تر توفیق اسی کے ساتھ ہے۔

# باب

یہ عزیمۃ، عجلت (جلد یا فوری ضرورت) کے لئے ہے۔ یہ کہ آپ فوری ضرورت کے لئے سات مرتبہ حسبِ ذیل اسماء کی قرأت کیجئے:

أوجاع عهارج كهاريش لوهالو كةتواكو اميرا اهلبا جلبا

وَمَآ أَمْرُ السَّاعَةِ إِلَّا كَلَمْحِ الْبَصَرِ أَوْ هُوَ أَقْرَبُ إِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

اور یہ کہا گیا ہے کہ آپ قمر کے شرف میں اضافہ کے دوران چاندی کی ایک انگوٹھی تیار کیجئے اور اس وقت مشہور و معروف وفق (نقش) بتمام و کمال کندہ کیجئے اور اس پر مع آیاتِ قرآنی بادشاہوں کے نام بھی کندہ کیجئے۔

پس جب یہ نقش مکمل طور پر کندہ ہوجائے تو آپ خلوت اختیار کیجئے اور آپ خاتم اختتام کیجئے اور عزیمۃ کو اکتالیس (۴۱) مرتبہ اور اس کے عزیمۃ استعمال سات مرتبہ تلاوت کیجئے اور اسی طرح بعد ازاں بھی تلاوت کیجئے اور فرض پر بھی اور تلاوت کے وقت آپ کے پاس بخورات سُلگ رہے ہوں اور جہاں تک کہ بخورات کا تعلق ہے تو وہ حسبِ ذیل ہیں:

عودِ اخضر، لبانِ جاوی اور عنبر اشہب وغیرہ۔

اور اسی طرح آپ روزہ کی حالت میں مسلسل معتکف رہیں اور نو ایام تک پوشیدہ رہیں۔ پس یقیناً آپ کے پاس ایک آنے والا آئے گا۔ آپ گرج و کڑک سُن کر ثابت قدم رہیں، ہم اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگتے ہیں۔ آپ کے لئے اور تمام مسلمین کے لئے بھی۔

Qureshi Rw

# علم الہندسہ

## اصول اظاہرہ اصل اول:

اس بیان میں کہ ہندسہ کسے کہتے ہیں۔ جاننا چاہئے کہ اشیاء کی مقدار دو قسم ہے منفصل۔ متصل وہ ہے جس کے دو ٹکڑے وہم میں فرض کر سکیں اور دو ٹکڑے ایک جہت میں باہم شریک ہوں جیسے ایک خط کے وہم میں دو نصف کئے جاویں۔ تو وہ دونوں نصف ایک نقطہ میں شریک ہوں گے کیونکہ اسی ایک نقطہ پر ایک نصف کی انتہاء اور دوسرے نصف کی ابتداء ہوگی۔ اور اسی طرح کسی سطح کے دو ٹکڑے فرض کریں تو وہ دونوں ٹکڑے ایک خط میں شریک ہوں گے اور اگر ایک جسم کے درمیان وہ سطح فرض کریں تو جسم کے دو ٹکڑے وہم میں ہو جائیں گے۔ جن کے درمیان وہ سطح مشترک اور وہ ٹکڑے اس سطح میں شریک ہوں گے۔ علے ہذا القیاس زمانہ حال ماضی کی انتہاء اور مستقبل کی ابتداء ہوتی ہے۔

منفصل۔ وہ مقدار ہے جس کے دو ٹکڑے وہم میں تو کر سکیں۔ مگر ان دونوں کے درمیان کوئی چیز مشترک نہ ہو۔ جیسے اعداد کہ جب مثلاً چار کو آدھا کریں تو دونوں نصف برابر دو، دو ہوں گے اور اگر چار کے کم وبیش دو ٹکڑے کریں تو ایک ٹکڑا تین اور ایک ٹکڑا ایک ہوگا اور ظاہر ہے کہ ان دونوں ٹکڑوں کے درمیان کوئی چیز مشترک نہیں ہے۔

یہاں سے ثابت ہوا کہ متصل کہ چار قسمیں ہیں (اول) خط جو ایک جانب کی لمبائی کا نام ہے۔ (دوم) سطح جو کہ دو جانب کی لمبائی کا نام ہے (سوم) جسم جو کہ تین جانب کی لمبائی اور پھیلاؤ کا نام ہے۔ (چہارم) زمانہ جو مقدار حرکت کا نام ہے اور یہ جو بعض نے یوں تعریف کی ہے کہ خط وہ ہے جس کا صرف طول ہو اور عرض نہ ہو۔ محض غلط ہے کیونکہ طول ایک جانب کی لمبائی کا نام ہے اور خط خود ایک جانب کی لمبائی ہے۔ نہ کہ وہ چیز جس میں ایک جانب کی لمبائی ہو۔ اور ایسا ہی سطح خود دو جانب کی لمبائی ہے نہ کہ وہ چیز جس میں دو جانب کی لمبائی ہو۔ جب یہ معلوم ہو گیا تو اب ہم کہتے ہیں کہ ابوریحان نے اپنی کتاب تفہیم میں لکھا ہے۔ ''الھندسۃ علم المقادیر'' یہ تعریف سراسر باطل ہے۔ کیونکہ ہندسہ دان نقطہ کے حالات سے بھی گو وہ مقدارات میں سے نہیں ہے۔ بحث کیا کرتا ہے اور جیسا کہ علم ہندسہ میں کمیات۔۔۔ اور ان احوال وخواص کی نسبت بحث کی جاتی ہے۔ ویسی ہی نقطہ اور اس کے احوال وخواص سے بھی بحث کی جاتی ہے۔

## اصل دوم:

خط کے اقسام میں۔ خط تین قسم ہے۔ خط مستقیم خط مستدیر خط منحنی۔ کیونکہ جو دو نقطے فرض کئے جائیں ان کے درمیان کا خط یا تو بہت چھوٹا ہوگا۔ یا نہ ہوگا۔ اگر چھوٹا ہے تو اس کا نام خط مستقیم ہے اور اگر بہت چھوٹا نہیں تو اگر اس سے باہر کوئی نقطہ فرض کر سکتے ہیں تو وہ خط مستدیر ہے اگر نہیں فرض کر سکتے تو وہ منحنی ہے۔ اور جاننا چاہئے کہ خط مستقیم کی چار طور سے تعریف کی گئی ہے۔

پہلی تعریف۔ وہ جو کہ شمندس نے کی ہے کہ خط مستقیم وہ چھوٹا خط ہے جو ایک نقطہ سے چل کر دوسرے نقطہ سے جا ملے۔ دوسری تعریف اوقلیدس نے کی ہے کہ خط مستقیم وہ ہے کہ جو نقطے اس پر فرض کئے جاویں وہ سب ایک ہی سیدھ میں ایک دوسرے کے مقابل ہوں۔

تیسری تعریف: خط مستقیم وہ ہے کہ جب اس کے دو ٹکڑے کر کے ایک کو دوسرے پر رکھ دیں۔ تو وہ دونوں ٹکڑے ایک دوسرے کے عین مطابق ہوں اور خط منحنی کے دو ٹکڑے کئے جائیں تو اس میں یہ بات نہیں ہوا کرتی۔ چوتھی تعریف کہ خط مستقیم وہ ہے کہ اس کی دو طرفوں کے لئے دو حالتیں ثابت کی جائیں تو اس کے اجزاء اپنے کل کے خیر سے باہر نہ ہو جاویں اور خط مستدیر کے وجود پر دلیل ہے کہ جب ایک خط مستقیم دوسرے خط مستقیم پر رکھ دیں جن میں سے این متحرک اور دوسرا ساکن ہو تو جو متحرک ہو وہ اپنی جگہ سے حرکت کرے گا۔ اور اپنی جانب ملاقی کو موضع ملاقات پر قائم رکھ کر پھر اپنی اسی جگہ پر آجاوے گا۔ تو ضرور اس کی اس حرکت سے دائرہ مرتسم ہو جاوے گا۔

Qureshi Rw

## اصل سوم:

زاویہ اور اس کی اقسام کی شناخت میں۔ جب ایک دوسرے کے اوپر ملا کر کھڑا کیا جاوے تو جو کھلی جگہ ان دو خطوں کے درمیان ہو گی اس کا نام زاویہ ہے اور اوقلیدس نے یوں تعریف کی ہے کہ زاویہ دو خطوں کا ایسے طور سے باہم ملنا ہے کہ ایک دوسرے پر کھڑا ہو جائے شیخ ابو علی نے اس تعریف پر جرح کی ہے کہ باہم ملنا تو معقولہ اضافت سے ہے اور زاویہ معقولہ اضافت سے نہیں۔ زاویہ تین قسم ہے قائمہ۔ حادہ۔ منفرجہ۔ کیونکہ جب ہم ایک خط پر دوسرا خط کھڑا کریں تو اگر اس کا میلان دونوں جانب یکساں ہو تو اس کا نام قائمہ ہے اور اگر اس کا میلان ایک جانب زیادہ ہو تو جس طرف میلان زیادہ ہو اس طرف کہ زاویہ کا نام حادہ ہے اور جس طرف میلان کم ہو اس طرف کے زاویہ کا نام منفرجہ ہے۔

## اصول مشکلہ اصل اول:

بڑے متساوی الاضلاع مثلثات کے عمل کی کیفیت میں۔ جاننا چاہئے کہ مثلث کا علم حسب طریق اقلیدس صرف چھوٹے مثلثات میں کر سکتے ہیں۔ لیکن اگر ہم اس طریقے سے بڑے مثلث میں عمل کرنا چاہیں جس کا ہر ایک ضلع ایک فرسنگ ا یا اس سے بھی زیادہ ہو تو ناممکن ہے کیونکہ ایسی پرکار جس کا دونوں سروں کا درمیانی بعد بقدر ایک فرسنگ کے ہو مفقود ہے۔ اگر فرض بھی کر لیں۔ کہ موجود ہے تو کوئی اس کو نہ ہلا سکے گا۔ ہاں اس کا ایک اور طریقہ ہے۔ جس طریقہ سے ہم اس عمل کو مثلث کے خواص سے ثابت کرتے ہیں۔ مثلث کا ایک خاصہ یہ ہے کہ جس مثلث متساوی الساقین کے دو زاویے جو کہ قاعدہ کے اوپر ہو باہم برابر ہوتے ہیں اور جس مثلث کے دو زاویہ باہم متساوی ہوں تو وہ دو ضلع بھی جو کہ ان دونوں زاویوں کے وتر ہوں گے اور تمام مثلثوں کے تینوں زاویے دو قائمہ کی طرف ہوتے ہیں۔ پس ان مقدمات کے مطابق ہم فرض کرتے ہیں کہ خط ا، ب ایک فرسنگ ہے تو ہم اس پر ایک مثلث متساوی الاضلاع بنائیں گے کہ خط ا، ب پر اس کے نقطہ کے پاس ایک نقطہ فرض کریں گے۔ جس کا نام ہم نقطہ میم رکھتے ہیں اور اقلیدس کے دستور کے مواقع ہم خط ا، ب پر ایک مثلث متساوی الاضلاع بنائیں گے اور وہ مثلث ا، ع، ج، ہے اور خط ہ، ب مثلث متساوی الاضلاع بنائیں گے اور وہ مثلث ب، ہ، ر، ہو گا۔ بعدہ، ہم خط ا، ع اور خط ب، د سیدھے ع، ر کی طرف باہر کو لے جائیں گے وہ خط ضرور ایک دوسرے سے جا ملیں گے جس سے مثلث متساوی الاضلاع پیدا ہو جائے گا۔

ثبوت اس کا یوں ہے کہ ا، ج، ع مثلث متساوی الاضلاع ہے تو اس کے زاویے بھی متساوی ہوں گے اور اس کے تینوں زاویے دو قائمہ کی طرح ہوں گے تو ان میں سے ہر ایک زاویہ قائمہ سے چھوٹا ہو گا۔ علے ھذ االقیاس زاویہ ج، ا، ع ایک قائمہ سے چھوٹا ہو گا۔ اور اسی طرح زاویہ ہ، ب، ر قائمہ سے چھوٹا ہو گا پس خط ا، ع، اور خط ب، ر کو ء، ر کی جانب باہر لے جائیں گے تو ضرور وہ ایک دوسرے سے جا ملیں گے اور اگر ہم فرض کریں کہ مقام ملاقات ع، ج سے تو مثلث ا، ج، ب متساوی الاضلاع ہو گا کیونکہ زاویہ ا، اور زاویہ ب ایک قائمہ سے چھوتے ہیں اور تینوں زاویہ کا مجموعہ قائمہ کے برابر ہے تو ضرور زاویہ ج ایک قائمہ کا دو ثلث ہو گا پس اس مثلث کے تینون زاویے اور تینوں ضلع متساوی ہوں گے۔ وھوالمطلوب

## اصل دوم:

اس بیان میں کہ ہر ایک مثلث متساوی الساقین میں قاعدے کے اوپر کے دو زاویے اور قاعدے کے زاویے متساوی ہوں گے۔ اس دعوے کا ثبوت بغیر طریقے سے کہ اقلیدس نے بیان کیا ہے کہ ہم نے فرض کیا کہ مثلث متساوی الساقین۔ ا، ب، ج ہے جس کے دو ضلعے ا، ب، باہم اور مساوی ہیں۔ کیونکہ ہم نے خط ا، ب پر ایک خط فرض کیا ہے۔ اور خط ا، ج سے خط ا، ع کی برابر ایک خط جو کہ ا، ہ ہے۔ جدا کیا۔ پس خط ب، ہ، ع کو خط و، ہ میں ملایا تو دونوں خط ا، ہ، خط ا، ا، ع کے برابر ہوا اور زاویہ ب، ا، ہ، مشترک ہے تو قاعدہ ب، ہ قاعدہ ج، ع کے برابر ہوا۔ اور مثلث ا، ج، ع کے برابر ہوا اور ہر ایک مثلث کے باقی زاویے دوسرے مثلث کے باقی زاویوں کے برابر ہوئے۔ پس زاویہ ا، ب، ہ، زاویہ

Qureshi Rw

ا،ج،ع کے برابر ہوا۔اور نیز ا،ب،ا،ج کی مانند ہے۔اورا،ع،ا،ہ کی مانند ہے۔توب،ع،ج،ہ کی مانند ہوا۔تو دوں خط




ع،ب اورب،ہ دونوں خط ہ،ج،ع کے برابر ہوئے اور زاویہ ع،ب،ہ زاویہ و،ع کے برابر ہوئے اور قاعدہ ع، کا مشترک ہے۔تو مثلث ع،ب،ہ مثلث ہ،ع،ج کی طرح اور زوایے زاد کی براب ہوئے تو زاویہ ب،ع،ہ،زاویہ ج،ع کے برابر اور زاویہ ب،ع،ہ،کے برابر ہوا تو زاویہ ب،ع،ج،زاویہ ج،ہ،ب،کے برابر ہوا۔اور نیز دونوں ضلعے ب،ع،ع،ج،دونوں ضلعے ج،ہ،ہ،ب کے برابر اور زاویہ ب،ع،ج،زاویہ ج،ہ،ب کے برابر ہوں گے۔اور قاعدہ ب،ج مشترک ہے۔تو مثلث ب،ع،ج،مثلث ج،ہ،ب،کے برابر اور زاویے۔دوسرے زاویوں کے برابر ہوں گے۔تو زاویہ ع،ب،ج،زاویہ ہ ج،ب کے ہوا اور وہ زاویے ہیں جو قاعدے کے اوپر تھے۔تو معلوم ہوا کہ جو دو زاویے کہ مثلث متساوی الساقین کے اوپر ہیں۔ضرور متساوی ہیں۔

## اصل سوم:

خط کو تین حصوں میں برابر تقسیم کرنے میں۔اقلیدس کہتا ہے کہ خط دو حصوص میں تقسیم کرنے کا طریقہ متساوی ہے لیکن ابوعلی حسن بن حسن ہشیم نے تین حصوں میں تقسیم کرنے کا طریقہ بیان کیا ہے جس کو ہم اس جگہ نقل کرتے ہیں۔اگر ہم چاہیں کہ خط مستقیم ا،ب کو تین حصوں میں برابر برابر تقسیم کریں تو طریقہ یہ ہے کہ اس خط پر ایک مثلث متساوی الاضلاع جو کہ ا،ج،ب ہے بنا کر زاویہ ج،ا،ب خط ا،ع،کے ساتھ اور زاویہ ح،ب،کو خط ب،ع کے ساتھ دو حصوں میں تقسیم کریں تو ان دونوں خطوں کا موضع تقاطع نقطہ ہوگا۔پھر زاویہ ا،ع،ب کو خط ع،ج کے ساتھ دو ٹکڑے کریں۔جب ایسا کریں گے تو خط ا،ب تین حصوں میں دو نقطوں ہ،ط کے برابر ہوگا۔دلیل اس پر یہ ہے کہ مثلث ا،ب،ج متساوی الاضلاع ہے۔تو اس کے تینوں زاویے دو قائمہ کے برابر ہوں گے۔تو زاویہ ج،ا،ب اس کے زاویہ سے چار حصے ہوگا۔علے ہذا ج ،ا،ب،اتو زاویوں ع،ب،ع،ب،میں سے ہر ایک قائمہ کے چار حصے اور دونوں کا مجموعہ چار حصے ہوں گے۔پس زاویہ ا،ع،ب،ایک قائمہ اور دو حصے ہوئے تو زاویہ ا،ع،ہ زاویہ ع،ا،ہ کے برابر اور خط ع،ہ خطع،ہ کے برابر ہوگا۔



اور نیز زاویہ ا،د،ج چار حصے ہیں۔اور زاویہ ع،ا،ج،ودو حصے ہیں تو زاویہ ع،ج،ہ ایک قائمہ ہوگا۔اور نیز جب زاویہ ع،ج،ہ ایک قائمہ ہے اور زاویہ ج،ع،ہ دو دانگ ہیں۔تو زاویہ ع،ہ،ج چار حصے ہوں گے اور اسی طرح زاویہ ط،ع،ج چار حصے ہوں گے۔پھر مثلث ع،ہ ،ط کے تینوں زاویے متساوی ہونگے۔پھر اس کے تینوں ضلعے متساوی۔پھر خط ہ،ط خط ہ،ع کے مساوی ہوگا۔لیکن ہ،ع،یہ،ا،ا،کی طرح ہے اور

Oureshi Rw

ط، ع، ط، ب، کی طرح ہے تو خط ہ، ط، ا، ہ، ط ب میں سے ہر ایک کی طرح ہے پس خط ا، ہ ط، ط، ب، ب، برابر ہیں۔ تو ا، ب تین برابر حصوں میں منقسم ہوا۔

# امتحانات

سوال اول: نسبت کا ابدال کیا ہے۔

جواب: ابدال نسبت یہ ہے کہ پہلے کی تیسرے کے ساتھ نسبت جیسے دو کی چار کے ساتھ نسبت ایسی ہو۔ جیسے چھ کی بارہ کے ساتھ نسبت ہوتی ہے۔ یا جیسے دو کی نسبت چھ کے ساتھ اور چار کی نسبت بارہ کے ساتھ ہوتی ہے۔

سوال دوم: نسبت کی ترکیب کیا ہے۔

جواب: ترکیب نسبت یہ ہے کہ پہلے اور دوسرے دونوں کی نسبت تیرے کے ساتھ ایسی ہو۔ جیسے تیسرے اور چوتھے دونوں کی نسبت چوتھے کے ساتھ۔

سوال سوم: نسبت مؤلفہ کیا ہے۔

جواب: نسبت مؤلفہ ایک ایسی نسبت ہے جو دہ مختلف نسبتوں سے مرکب ہو۔ کیونکہ جب دو مقداروں کے درمیان این نسبت ہو۔ بعدہ ان کے درمیان ای تیسری مقدار آکر داخل ہو جائے تو ضرور پہلی نسبت مؤلف یعنی مرکب ہوگی۔ دو نسبتوں سے ایک وہ نسبت جو پہلی مقدار کی درمیانہ مقدار کے ساتھ ہے دوسری وہ نسبت جو درمیانہ مقدار کی دوسری مقدار کے ساتھ ہے جیسے دو کی نسبت بارہ کے ساتھ نسبت سُدس۔ جب چار ان دو مقداروں کے درمیان آئے تو ایک ایسی نسبت پیدا ہوگی۔ جو کہ دو نسبتوں سے مرکب ہے ایک نسبت نصف جو دہ کی چار کے ساتھ ہے دوسری نسبت ثلث جو کہ چار کی بارہ کے ساتھ ہے لہذا اختیار ہے کہ جو نسبت دو کی بارہ کے ساتھ ہے اس کو نسبت سدس کہ دیں یا نصف الثلث کہیں۔



# علم المساحت

(وہ علم جس میں مقادیر، خطوط، سطوح اور اجسام سے بحث کی جاتی ہے)

## اصول ظاہرہ اصل اول:

مثلثات کے ناموں میں جاننا چاہئے کہ مسطحات کے نام اضلاع کی تعداد پر رکھے جاتے ہیں۔ چنانچہ تین خط مستقیم جب اس شکل کو محیط ہوں تو اس کو مثلث کہیں گے اور جب چار خط ہوں تو اس کو مربع اور پانچ ہوں تو اس کو مخمس کہیں گے۔ علی ہذا القیاس مسدس، مسبع وغیرہ۔ الی مالا نہایۃ لہٗ اور مسطح کی پہلی شکل مثلث کی تقسیم کبھی اجلاع کے اعتبار اور کبھی زاویہ کے اعتبار سے کی جاتی ہے وہ اجلاع کے اعتبار سے تین قسم ہے اول مثلث متساوی الاضلاع ۔ دوم متساوی الساقین جس کے دوضلعے تو متساوی ہوں۔ مگر تیسرا ضلع چھوٹا۔ یا بڑا ہو۔ سوم مختلف الاضلاع اور ان تینوں قسم کی شکلیں یہ ہیں۔










Qureshi Rw

اور مثلث کی کئی ایک خاصیتیں بھی ہیں۔ جن میں سے ایک یہ ہے کہ اس کے دو ضلعے تیسرے ضلع کی نسبت ہمیشہ بڑے ہوا کرتے ہیں۔ دوسری خاصیت یہ کہ مثلث کے تینوں زاوئے دو قائمہ کے برابر ہوا کرتے ہیں لہذا ایک مثلث میں دو زاوئے حادے ضرور ہوں گے اور اس مثلث کو مثلث حادۃ الزاویہ کہیں گے۔

## اصل دوم:

ان شکلوں کے ناموں میں۔ جن کو چار خط محیط ہوں۔ اگر چار خط اور چار زاوئے متساوی ہوں اس شکل کو مربع کہتے ہیں۔ اور اگر زاوئے تو برابر ہوں مگر دو مقابل ضلعے دوسرے دو مقابل ضلعوں کی نسبت بڑے ہوں تو اس شکل کو مربع مستطیل کہتے ہیں اور اگر چاروں ضلعے تو متساوی ہوں مگر زاوئے قائم نہ ہوں تو اس شکل کو معین اے کہتے ہیں۔ اور اگر دو مقابل کے ضلعے دوسرے دو مقابل کے ضلعوں کی نسبت بڑے ہوں اور زاوئے بھی قائمے نہ ہوں تو اس شکل کا نام شبیہ بالمعین ہے اور اگر دو مقابل کے ضلعے کواہ متساوی ہوں یا متساوی نہ ہوں تو اس کو مجتمع کہتے ہیں اور جو شکل ان پانچ شکلوں کے علاوہ ہو اس شکل کا نام منحرف ہے۔ تصاویر اشکال یہ ہیں۔




## اصل سوم:

ان خطوں میں جو کہ دائرہ میں واقع ہوتے ہیں۔ جو خط مستقیم دائرہ کے کنارے سے شروع ہو کر مرکز کے اوپر سے گذرتا ہوا اس کے دوسرے کنارے پہنچ جائے اس کا نام قطر ہے اور اگر وہ خط مرکز پر نہ گذرے بلکہ صرف دائرہ کے دو حصے کر دیوے اس خط کا نام وتر ہے اور اس محیط کے ہر ایک حصے اور ٹکڑے کا نام قوس ہے اور وتر کا وہ حصہ جو قوس اور وتر کے درمیان ہو اس کا نام سہم اور جیب معکوس ہے۔ اور وتر کا وہ حصہ جو کہ قوس اور سہم کے درمیان ہو اس کا نام جیب مستوی ہے اور جو دو خط کہ دائرہ کے مرکز سے نکال کر قوس کی دونوں طرفوں سے آملیں ان کو قطاع دائرہ کہتے ہیں اور اس قوس کو قطاع کا قاعدہ کہتے ہیں۔ اور شکل دائرہ معہ خطوط یہ ہے۔




## اصل مشکلہ اصل اول:

مثلث متساوی الاضلاع کی مساحت میں۔ جاننا چاہئے۔ کہ تمام مثلثات میں جب مثلث کے عمود کو اس کے قاعدہ میں ضرب دیا جائے تو جو حاصل ضرب ہو۔ اسی کو اس مثلث کی مساحت جان لینا چاہئے۔ لیکن مقدار عمود کا نکالنا بہت سوچ اور نظر دقیق کا کام ہے۔ کیونکہ اس کے متساوی الاضلاع میں عمود کے استخراج کا طریقہ یہ ہے کہ جس مثلث کو ہر ایک ضلع مثلاً۔ دس دس گز کا ہو تو دس کو دس میں ضرب دیں تو سو ہو

Qureshi Rw

جائیں گے۔ پھر پانچ کو جو نصف ضلع ہے پانچ میں ضرب دیں پچیس ہو گئے۔ ان کو سو میں سے منہا کریں۔ پچھتر رہ گئے۔ اب اس کا جذر لیں جو آٹھ اور 1 / 4 دانگ ہوئے۔ پس مثلث متساوی الاضلاع کا عمود اسی کے قریب قریب خیال کرنا چاہئے۔ اب اس کو نصف قاعدہ میں ضرب دے دیں۔ پینتالیس گرز اور دو گرہ حاصل ہوئیں۔ جس کی صورت یہ ہے۔




## اصل دوم:

مثلث متساوی الساقین کی مساحت میں۔ جس مثلث کی دونوں ساقین مثلاً دس دس گز اور قاعدہ بارہ گز کو ہو۔ تو پہلے مثلث کو عمود دریافت کر کے پھر اس کو قاعدہ کے نصف میں ضرب دے دیں۔ مثلاً پہلے دس کو دس میں ضرب دیا۔ سو ہوئے۔ اور نصف قاعدہ جو چھ گز کا ہے۔ چھ کو چھ میں ضرب دیا چھتیس ہوئے۔ ان کو سو سے تفریق کیا۔ چونسٹھ باقی رہے۔ ان کا بدل جو آٹھ کو مثلث کے نصف قاعدہ یعنی چھ میں ضرب دیا۔ اڑتالیس گز ہوا۔ صورت مثلث متساوی الساقین کی یہ ہے۔



## اصل سوم:

مثلث مختلف الاضلاع کی مساحت میں۔ جس مثلث کا ایک ضلع پندرہ گز کا اور دوسرا چودہ گرز کا اور تیسرا تیرہ تز ہو۔ تو اس کو عمود جو کہ چودہ گز والے ضلع پر واقع ہو پہلے دریافت کریں کہ پندرہ کو پندرہ میں ضرب دیں۔ دو سو پچیس ہوئے پھر تیرہ کو تیرہ سے ضرب دیں۔ ایک سو انہتر ہوئے۔ ان کو دو سو پچیس سے تفریق کریں۔ چھپن باقی رہے ان کو چودہ پر جو کہ قاعدہ ہے۔ تقسیم کریں۔ خارج قسمت چار ہوئے۔ ان چار کو پورے قاعدہ سے جو کہ چودہ ہیں۔ جمع کر دیں۔ اٹھارہ ہوئے اب اس کو دو نصف کر کے ایک نصف کو جو کہ نو ہیں۔ نو میں ضرب دیں۔ اکاسی ہو جائے اس کو پندرہ کے مجذور (دو سو پچیس) سے تفریق کریں۔ ایک سو چوالیس ہوئے اب اس کا جذر جو کہ بارہ ہیں لے کر اس کو عمود تصور کیا اور اس عمود کو نصف قاعدہ میں جو کہ مساحت ہیں ضرب کیا۔ چوراسی حاصل ہوئے یہی مثلث مختلف الاضلاع کی مساحت ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔



Oureshi Rw

# امتحانات

امتحان اول: منشور کیا ہے۔
جواب: وہ شکل۔ جس کے گرد تین سطحیں مربع یا مستطیل آئی ہوئی ہو اور ایک مثلث اس کے اوپر اور ایک اس کے نیچے ہو۔ اور کبھی وہ مربع معین اور مستطیل شبیہ بالمعین ہوا کرتا ہے۔
امتحان دوم: مکعب کس کو کہتے ہیں۔
جواب: وہ ایک جسم ہے جس کی چھ اطراف میں چھ مربع آئے ہوتے ہیں۔ اور مکعب اس کو اس لئے کہتے ہیں۔ کہ یہ جسم نرد کی کعب کے مشابہ ہے۔
امتحان سوم: تکسیر مساحت کسے کہتے ہیں۔
جواب: تکسیر سطحوں میں تو یہ ہے کہ ایک سطح مربع ایسی فرض کر کے جو کہ طول اور عرض میں برابر ہو۔ اس سے تمام سطحوں کو شمار کر لیں۔ اور مجسمات میں یہ ہے کہ ایک مکعب ایسا فرض کر کے جو طول۔ عرض اور عمق میں برابر ہو اس سے تمام جسم کو شمار کر جائیں اور چونکہ کل مسموع ا۔ اس فرض کی ہوئی مقدار سے شمار کیا جاتا ہے۔ اس لئے اس شمار کرنے کو تکسیر ہیں۔

☆☆☆☆☆

# علم جر الاثقال

## یعنی اجسام کے ہلکے بھاری ہونے کی شناخت

اور یہ بہت شریف علم ہے جس کا ہم تھوڑا سا اس کتاب کی ترتیب کے موافق بیان کرنا ضروری جانتے ہیں۔

### اصل ظاہرہ اصل اول:

ان ٹھوس جسموں کے بیان میں جو کہ پانی میں ہوں۔ جاننا چاہئے۔ کہ جو جسم پانی میں ہو۔ وہ مساحت میں دوسرے جسم کے برابر ہوتا ہے اور دوہ تین حالتوں سے خالی نہیں ہوتا۔ یا تو وہ ثقل (وزن) میں پانی کے مساوی ہے یا زیادہ ہے یا کم ہے اگر مساوی ہے تو وہ پانی میں اس قدر تیز ہے گا۔ کہ اس کی سطح پانی کی سطح سے یکساں ہوگی۔ اس سے زیادہ وہ پانی میں نہ ڈوبے گا۔ اور پانی میں اس کا کچھ بوجھ معلوم نہ ہوگا۔ اور اگر ثقل پانی کے ثقل سے زیادہ ہے تو وہ پانی میں ڈوب جائے گا۔ اور جب تک وہ پانی کی تہ تک نہ پہنچے گا کہیں نہ ٹھہرے گا اور پانی میں اس کا ثقل پانی کے ثقل سے اسی قدر زیادہ ہوگا۔ جس قدر کہ اس کے جرم (جسم) کا ثقل پانی کے ثقل سے زیادہ ہے اور اگر اس کا ثقل پانی کے ثقل سے زیادہ ہے اور اگر اس کا ثقل پانی کے ثقل سے کم ہے تو پانی میں اس کو ڈالنے سے وہ صرف اتنے حصہ پانی میں ڈوبے گا۔ جس کا ثقل اس (پانی کے) جسم کے ثقل کے برابر ہے۔ اور باقی وہ سب باہر ہوا میں رہے گا۔

### اصل دوم:

اس بیان میں کہ ثقیل اجسام مرکز عالم کے بالطبع طالب ہوتے ہیں۔ جاننا چاہئے۔ کہ اگر ہم فرض کریں کہ خدا تعالیٰ زمین کو عالم دنیا سے اٹھائے اس وقت آسمان کی کسی جانب سے ایک ثقیل اسی حالت کا طالب ہوگا۔ اور ان کے درمیان باہم منازعت واقع ہوگی اور دونوں ثقیل ثقل میں یا تو برابر ہوں گے یا برابر نہ ہوں گے۔ برابر ہوں گے تو دونوں کا مرکز سے بعد کا فاصلہ یکساں ہوگا۔ اور مرکز عالم ان دونوں کے لئے حد مشترک ہوگا۔ اور اگر ایک دوسرے کی نسبت زیادہ ثقیل ہے تو مرکز سے ثقیل کا بعد اسی قدر زیادہ ہوگا جس قدر کہ اثقل ثقیل کے ثقل سے زیادہ ہے۔

Oureshi Rw

اگر کوئی اس کا مشاہدہ کرنا چاہئے۔ تو نصف گیند کی طرح ایک ایسا پیالہ لے کر جن کی گولائی کسی قسم کا فرق نہ ہو مرکز عالم ہے اس پیالہ کی طرف ایک موہوم کط نکال کرلے آوے۔ جو اس پیالہ سے آملے۔ پھر دو موہوم کرے اس میں ڈال دیوے اگر وہ دونوں کرے ثقل میں برابر ہوں تو نقطہ تماس (ملاپ) اس خط موہوم پر ہوگا۔ جو مرکز عالم سے نکل کر آیا تھا اور ہر ایک اس خط سے بقدر نصف قطر کے بعید ہوگا۔ اور اگر ان میں سے ایک دوسرے سے زیادہ ثقیل ہے تو اس خط سے ثقیل کے اسی قدر بعید ہوگا جس قدر کی ثقل میں اثقل سے کم ہے اور یہ دونوں ثقیل حرکت اور اضطراب میں رہیں گے۔ اور ساکن اس وقت ہوگے جبکہ نسبت بعد حاصل ہو جائے گی




## اصل سوم:

اسی بات کی ایک اور مثال کے بیان میں کہ اگر ہوا میں ایک نقطہ فرض کریں جس سے ایسا موہوم خط نکال کرلے آویں۔ جو سطح افق پر پہنچ جاوے پھر ایک جسم ثقیل تنہا اس نقطہ سے چھوڑ دیں تو ضرور وہ جسم اس خط کے اوپر سے گذرتا ہوا اس خط کے مسقط پر یعنی اس جگہ پر جہاں وہ خط جا کر مل گیا ہے۔ جا ٹھہرے گا۔ اور اگر اس نقطہ سے وہ ثقیل جسم چھوڑیں گے اور وہ خط ان کے موضع تماس پر ہوگا۔ اور اگر وہ دونوں ثقل میں مختلف ہوں گے تو اخف کا بعد مرکز سے بہ نسبت ثقل کے اسی قدر زیادہ ہوگا۔ جس قدر کہ اخف کا ثقل اثقل کے ثقل سے کم ہے۔




## اصول مشکلہ اصل اول:

وزن کی کیفیت اور اس کے شرائط میں۔

جاننا چاہئے کہ عمود کہ سیدھا اور یکساں موٹا اور سب کا سب ایک ہی جوہر سے ہوتا ہے اس کو دو نصف کریں اور ان دونوں نصفوں کو دونوں سروں سے ایک کیل کے ذریعہ باہم جوڑ دیں تو وہ عمود دونوں طرف سے عین ایسا برابر ہوگا کہ کسی ایک جانب نہ جھکے گا۔ اور اگر اس کی دونوں طرفون میں دو ایسی چیزیں جو کہ ثقل میں ہم وزن ہوں لٹکا دیں۔ تو وہ اعتدال بدستور باقی رہے گا۔ اسی کا نام ترازو ہے لیکن اس ترازو کی شرط یہ ہے کہ اس ترازو کے جملہ اجزا ایک رطوبت میں ہوں چنانچہ دونوں ہی پلے ہوا میں یا دونوں ہی پانی میں ہوں اور دوسری شرط یہ ہے کہ اس ترازو کے عمود کو درمیان سے لٹکایا پکڑا جائے۔ چوتھی شرط یہ ہے کہ ترازو کے عمود میں کجی ہرگز نہ ہو۔ اوع ہم باقی دو اصلوں میں ان شرطوں کے اسباب بطریق اختصار ذکر ہوتے ہیں۔

Qureshi Rw

## اصل دوم:

ترازوں کے لئے پہلی شرط اس لئے ہے کہ اگر ترازو کا ایک پلہ ہوا میں اور دوسرا پلہ پانی میں ڈال دیں تو جو پلہ ہو میں ہے۔ وہ جھکا ہوا ہوگا۔ حاصل یہ کہ جب ایک پلہ ایک رطوبت میں اور دوسرا پلہ دوسری رطوبت میں ہو۔ جو کہ پہلی رطوبت کی نسبت ثقیل ہے۔ تو جو پلہ رطوبت خفیف میں ہے وہ اس پلہ سے جھکا ہوا ہوگا۔ جو کہ رطوبت ثقیل میں ہے کیونکہ ہم بیان کر چکے ہیں کہ پانی میں ثقیل کا وزن بہ نسبت اس کے جو پلہ ہوا میں ہے، بہت کم ہوتا ہے اور دوسری شرط اس لئے لگائی گئی کہ اگر مثلاً ایک پلہ میں سونا اور دوسرے میں لوہا ہو۔ اور دونوں کو پانی میں ڈال دیں۔ تو جس میں سونا ہے اس میں پانی زیادہ جائے گا کیونکہ سونے کا حجم بہت کم ہوتا ہے۔ اس لئے سونے کا پلہ لوہے سے جھکا ہوا ہوگا اور اگر دونوں پلو میں پانی مساوی ہے تو جب ان کو پانی سے نکالیں گے تو ضرور لوہے کا پلہ سونے کے پلے سے جھکا ہوا ہوگا۔

## اصل سوم:

شرط تیسری اس لئے ہے کہ اگر عمود کو درمیان سے نہ اٹھایا جائے گا تو وہ ہم وزن چیزیں جب اس کے دو پلوں میں ڈالیں گے تو جس طرف سے عمود زیادہ بڑھا ہوا ہے وہ طرف جھک جائے گی تو برابری نہ رہے گی۔ چوتھی شرط اس لئے ہے تاکہ کجی کے سبب کجی والی جانب جھک نہ جائے اور اس کج کے سبب باوجود ہم وزن ہونے دو چیزوں کے ان میں کمی بیشی پیدا نہ ہو جائے۔

# امتحانات

سوال اول: جب ترازوں کی مٹھی برابر ہو تو ترازوں کی حرکت زیادہ اور جب چھوٹی ہو تو حرکت کم ہوتی ہے اس کی کیا وجہ ہے۔

جواب: اس کی وجہ یہ ہے کہ مثلاً جب خط کا کنارہ ایک جگہ جما کر اس کا دوسرا کنارہ گھما کر دائرہ کی صورت بنائیں تو ضرور نقطہ کی جگہ جو اس دائرہ کے درمیان ہے کم ہوگی۔ اور اس کے کنارے کی جگہ فراخ اور زیادہ ہوگی۔ اور جس قدر اس کے گھومنے کی جگہ کم ہوگی اسی قدر اس کی حرکت پوشیدہ اور کم ہوگی۔ اسی طرح جب مٹھی بڑی ہوگی تو جو قوس کہ اسکی ایک طرف پیدا ہوگی بڑی ہوگی اور جب مٹھی چھوٹی ہوگی۔ تو اس کی اس جانب کی قوس بھی چھوٹی ہوگی۔

سوال دوم: سات دھاتوں میں سے کون سی دھات زیادہ ثقیل ہے۔

جواب: سونا سب سے زیادہ ثقیل ہے۔ اور یہ اس طرح معلوم ہو سکتا ہے، کہ ہر ایک دھات کی ایک معین مقدار مثلاً بقدر سو مثقال کے لے کر پانی کے ایک بھرے ہوئے کوزہ میں ڈال دیں جو پانی کہ کوزہ سے گرے وہ حجم میں اس دھات کے برابر ہوگا۔ اب اس کوزہ کا وزن بہت زیادہ ہوگا۔ چنانچہ جدول (ذیل کے نقشوں) میں پانیوں کے اوزان دیئے جاتے ہیں۔

جدول ساتوں اجساد کے پانیوں کی جبکہ ہر ایک جسد کا وزن (۱۰۰) دینار ہو

| جسدوں کے نام | پانیوں کے اوزان | | | ان پانیوں کے طسو | طسوؤں کی رقمیں |
|---|---|---|---|---|---|
| | مثقال | دانگ | طسو | | |
| سونا | پانچ | دانگ | | ایک سو چھبیس | ۱۲۶ |
| پارہ | سات | دو | | ایک سو ستتر | ۱۷۷ |
| سکہ | آٹھ | پانچ | | دو سو بارہ | ۲۱۲ |
| چاندی | نو | چار | | دو سو تینتیس | ۲۳۳ |

Qureshi Rw

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| کانسی | گیارہ دو | | دوسوبہتر | ۲۷۲ |
| تانبا | گیارہ تین | | دوسوچھہتر | ۲۷۶ |
| پیتل | گیارہ چار | | دوسواسی | ۲۸۰ |
| لوہا | بارہ پانچ | | تین سودس | ۳۱۰ |
| قلع | تیرہ | | تین سواٹھائیس | ۳۲۸ |

سوال سوم: پتھروں کی ترتیب ثقل وخفت میں کس طرح سے ہے۔

جواب: ہر ایک پتھر مثلاً بقدر سودرم لے کر حسب دستور سابق پانی سے بھرے ہوئے کوزے میں ڈال دیں جو پانی نیچے کو چھلکے اس کو حجم میں اس پتھر سے مساوی جانیں پس وہ پانی اگر وزن میں بہت کم ہے تو پتھر وزن میں بہت ثقیل ہوگا۔ اور ہم اس ترتیب کو حسب استخراج ابوریحان جدول (نقشہ) میں ذیل کے ذکر کرتے ہیں۔

جدول پتھروں کے پانیوں کی جب کہ ہر ایک پتھر کا وزن ایک سو مثقال ہو

| جواہرات کے نام | پانیوں کے وزن | | | ان پانیوں کے طسو | طسوؤں کی رقمیں |
|---|---|---|---|---|---|
| | مثقال | دانگ | طسو | | |
| یاقوت ارغوانی | پچیس | ایک | دو | چھ سو چھ | ۶۰۶ |
| یاقوت احمر | چھبیس | - | - | چھ سو چوبیس | ۶۲۴ |
| یاقوت بدخشی | ستائیس | پانچ | دو | چھ سو بہتر | ۶۷۲ |
| زمرد | چھتیس | دو | - | آٹھ سو بہتر | ۸۷۲ |
| لاجورد | سینتیس | ایک | - | آٹھ سو بانوے | ۸۹۲ |
| موتی | اڑتیس | تین | - | نوسو چوبیس | ۹۲۴ |
| عقیق | انتالیس | - | - | نوسوانتالیس | ۹۳۹ |
| البد | پینتالیس | - | تین | نوسوانتالیس | ۹۳۹ |
| جزع۔ باور | چالیس | - | - | نوسوساٹھ | ۹۶۰ |
| شیشہ | چالیس | ایک | - | نوسوچونسٹھ | ۹۶۴ |



Oureshi Rw

# علم النجوم

## اصول ظاہرہ اصل اول:

ستاروں کی طبیعت میں۔

مشتری اور زہرہ مطلقا سعد یعنی نیک ہیں۔ کیونکہ ان کا مزاج نہایت ہی اعتدال پر ہے اور ان کی طبیعت گرم وتر ہے اور زحل اور مریخ مطلقاً نحس ہیں۔ کیونکہ زحل نہایت ہی سرد ہے۔ اور مریخ نہایت ہی خشک اور آفتاب اور چاند تثلیث (تثلیث اصطلاح منجمین میں یہ ہے کہ قمر کسی سعد ستارہ سے پانچویں یا نویں برج میں ہو مثلاً قمر حمل میں ہو اور مشتری اسد میں ہو یا مشتری اسد میں ہو یا مشتری قوس میں ہو کیونکہ حمل سے اس تک پانچ خانے ہیں اور حمل سے قوس تک نو خانے ہیں اور یہ نظر پوری دوستی ہوا کرتی ہے اور اگر ان دونوں میں تین یا گیارہ برجوں کا فاصلہ ہو اس کو نظر تسدیس کہتے ہیں اور یہ نیم دوستی ہوتی ہے اور اگر یہ چار یا دس برجوں کا فاصلہ ہو تو اس کو تربیع کہتے ہیں اور یہ نظر نیم دشمنی رکھتی ہے اور اگر ایک برج یا سات برجوں کا فاصلہ ہو تو اس کو مقابلہ کہتے ہیں اور یہ نظر پوری دشمنی ہے اور اگر دونوں ستاروے ایک برج میں ہوں اسکو قران کہتے ہیں اور مقارنہ بھی کہہ دیتے ہیں ۱۲۔ مترجم) اور تسدیس سے سعد ہیں اور مقارنہ اور تربیع اور مقابلہ سے نحس اور جاننا چاہئے کہ زہرہ اور چاند زیادہ رطوبت کے سبب مؤنث ہیں۔ اور آفتاب اور زحل اور مشتری اور مریخ مذکر ہیں اور عطارد جس ستارہ کے ساتھ ہو اسی کی طبیعت پر ہوتا ہے۔

## اصل دوم:

برجوں کی طبیعت۔ جاننا چاہئے کہ برج حمل سے لے کر ایک برج گرم اور دوسرا سرد اور دو برج خشک اور دو تر ہوتے ہیں چنانچہ حمل گرم ہے۔ اور ثور سرد اور جوزاء گرم ہے۔ اور سرطان سرد۔ علے ھذ القیاس آخر تک ایک برج گرم ہوتا ہے اور دوسرا سرد اور حمل اور ثور خشک ہیں۔ اور جوزاء اور سرطان تر ہیں اور اسد سنبلہ خشک ہیں اور میزان اور عقرب تر۔ تو اس بنا پر پہلا برج کہ حمل ہے۔ گرم خشک ہے اور دوسرا سرد و خشک اور تیسرا گرم وتر اور چوتھا سرد وتر اور پانچواں پھر گرم وخشک اور وہ طبیعت میں برج حمل کے مساوی ہے لہذا تثلیث نظر محبت ہے چھٹا سرد اور خشک ساتواں گرم وخشک۔ آٹھواں سرد وتر اسی ترتیب پر باقی برجوں کو قیاس کر لینا چاہئے۔

## اصل سوم:

ستاروں کے خانوں میں۔

برج سرطان چاند کا خانہ اور اسد آفتاب کا خانہ ہے اور ان دو خانوں کی جانب پر جوزاء اور سنبلہ ہے اور وہ دونوں عطارد کے خانے ہیں اور ان دو خانوں کی دو جانب پر ثور اور میزان ہے اور وہ دونوں زہرہ کے خانے ہیں اور ان دو خانوں کی دو جانب پر حمل اور عقرب ہے اور یہ دونوں مشتری کے خانے ہیں اور ان دو خانوں کی جانب پر حوت اور قوس ہے اور دونوں مشتری کے خانے ہیں اور ان دو خانوں کی دو جانب پر دلو اور جدی ہے اور وہ دونوں زحل کے خانے ہیں اور جاننا چاہئے کے آفتاب کا شرف حمل کے انیسویں درجہ میں ہے اور چاند کا شرف ثور کے تیسرے درجہ میں ہے اور زحل کا شرف میزان کے اکیسویں درجہ میں ہے اور مشتری کا شرف سرطان کے پندرہویں درجہ میں ہے اور مریخ کا شرف جدی کے ستائیسویں درجہ میں ہے اور جو درجے کہ ان درجوں کے مقابل ہوں ان میں ستاروں کا ہبوط (ہبوط شرف کی ضد ہے جب ستارہ محل ہبوط میں آتا ہے تو اس ستارے کے منسوبات پست حالت میں ہو جاتے ہیں) ہوا کرتا ہے۔

## اصول مشکلہ اصل اول:

جاننا چاہئے کہ علم حکمت میں ثابت ہو چکا ہے کہ اجرام فلکی محض خیر ہیں تو پھر مثلاً زحل کو نحس محض کہنا کب جائز ہو سکتا ہے۔ لہٰذا یہ کہنا تاویل کا

Qureshi Rw

محتاج ہے۔ پس تحقیق یہ ہے کہ عناصر کی ترکیب سے مرکبات کا کمال ہے لیکن اس سے بسائط کا زوال اور نقصان ہے۔ کیونکہ یہ بات ضروری ہے کہ اجسام بسیط اپنی طبعی چیزوں سے پیدا ہوں۔ اور ان کی طبعی کیفیات متغیر ہوں اور یہ سب غیر طبعی حالات ہیں جب یہ معلوم ہوا تو ہم کہتے ہیں کہ زحل کی نحوست کا اثر بہ نسبت مرکبات کے ہے۔ کیونکہ جب وہ برودت اور خرابی کا سبب ہوتا ہے لہذا مرکبات کو اس سے نقصان پہنچتا ہے۔ بلکہ اس سے ان کا بیکار ہونا لازم آتا ہے اور بہ نسبت طبیعت بسائط کے وہ سعد محض ہے کیونکہ جب ترکیب باطل ہو جاتی ہے تو ہر ایک جسم بسیط اپنی اصلی حالت پر آجاتا ہے اور وہ اس کی حالت سعد ہے اور بہ نسبت بسائط کے نحس ہے پس معلوم ہوا کہ اجرام فلکی کو کس حیثیت سے نحس کہ سکتے ہیں۔

## اصل دوم:

جاننا چاہئے کہ علم حکمت میں ثابت ہو چکا ہے کہ اجرام فلکی نہ گرم ہیں نہ سرد اور نہ تر ہیں نہ خشک۔ اب یہ جو کہتے ہیں کہ مریخ خشک ہے اور زحل سرد ہے اسے مراد یہ ہے کہ عالم کون وفساد یعنی دنیا میں جو اثر ان سے ظاہر ہوتا ہے وہ خشکی اور سردی ہے۔ اور یہ بات نہیں ہے کہ جو کسی فعل کا فاعل ہو۔ ضرور اس میں فعل موجود بھی ہو کیونکہ مثلاً حرکت جو کہ سخونت یعنی گرمی کا سبب ہوتی ہے اور خود وہ گرم نہیں ہوتی۔ تو جب یہ بات جائز ہے تو یہ بھی جائز ہے کہ اجرام فلکی سے دنیا میں افعال صادر ہوں مگر وہ افعال خود ان کے اجرام میں ظاہر نہ ہوں واللہ اعلم بالصواب

## اصل سوم:

علم حکمت میں ثابت ہو چکا ہے کہ اجرام فلکی بسیط ہیں مرکب نہیں ہیں۔ تو پھر یہ کہنا کہ حمل گرم اور خشک ہے اور سرطان سرد تر ہے۔ اس سے یہ مقصود نہیں کہ حمل میں حرارت اور یبوست ہوتی ہے اور سرطان میں رطوبت اور برودت ہوا کرتی ہے کیونکہ معلوم ہو چکا ہے کہ اجسام فلکی چاروں طبیعتوں سے خالی ہوتے ہیں۔ بلکہ مراد یہ ہے کہ جو ستارہ ایک برج میں ہو تو دنیا میں حرارت ظاہر ہو جاتی ہے۔ اور جب دوسرے برج میں تو برودت پیدا ہو جاتی ہے۔ لیکن اس بات سے لازم آتا ہے کہ ہر برج میں ایک علیحدہ خاصیت ہوتی ہے۔ اور علم حکمت میں ثابت کیا گیا ہے کہ لوازم کے اختلاف سے ملزومات کا اختلاف لازم آتا ہے تو لازم آیا کہ آسمان مرکب ہے اور یہ محال ہے اس کا جواب یہ ہے کہ عالم کون و فساد یعنی دنیا میں حوادث کے اختلاف ہے۔ لہذا بروج کی طبیعتوں کا اختلاف وحقیقت لازم نہ آیا۔ لیکن معترض کہ سکتا ہے کہ جب موثر ان اتصالات کا ایک ہے تو مناسب تھا کہ تمام برجوں کے اتصالات بھی مختلف ہوتے رہتے ہیں۔ تو معلوم ہوا کہ بروج کا اس میں اعتبار ہے۔ اور جب بروج کے طبائع کے لوازم مختلف ہوئے تو ان کے بطائع کا اختلاف بھی لازم آیا جو کہ اجرام فلکی کے مرکب ہونے کا موجب ہے۔ اور اس بحث کو مکمل طور سے لکھنے کی اس مقام میں گنجائش نہیں ہے۔ لہذا اسی پر کفایت کی جاتی ہے۔

# امتحانات

امتحان اول: دستور یہ کیا ہے۔

جواب: دستور یہ یہ ہے کہ ستارہ اپنے ایک کا خانہ میں ہو۔ اور اس کا بعد عطارد سے اس قدر ہو کہ تیر (عطارد) کے کانہ کا درمیانی بعد اور اس ستارہ کے خانہ کا درمیانی بعد ایک ہو یعنی اگر ایک بعد شمالی ہو تو دوسرا بعد بھی شمالی ہے اور اگر جنوبی ہو تو وہ بھی جنوبی ہو۔ مثلاً زہرہ میزان میں ہو۔ اور چاند قوس میں اور آفتاب اسد میں ہو تو زہرہ اور چاند کے درمیان تین برجوں کا فاصلہ اور اسد اور خانہ آفتاب یعنی اسد کا بعد خانہ زہرہ یعنی میزان سے دونوں برابر ہیں۔

امتحان دوم: اثنا عشریہ کیا ہے۔

جواب؛ جب ستارہ کسی برج میں درجہ معین پر ہو تو درجہ معین تک جس قدر درجات ہیں ان کے اعداد لے کر ہر درجہ کو بارہ بارہ تصور کریں

Oureshi Rw

پھر جمع کر کے جو حاصل جمع ہو اس سے تیس تیس طرح کرتے (نکالتے) جائیں جو بچے اتنے درجہ پر ستارہ اثناعشریہ ہوگا۔ جیسے جب ایک ستارہ قوس کے چھبیسویں درجہ اور پندرہویں دقیقہ پر وہ تو اس کو بارہ میں ضرب دیا تین سو پندرہ ہوئے اس سے تیس قوس کے واسطے اور تیس تیس دوسرے برجوں کے واسطے گرائے پندرہ رہے۔ پس ستارہ اثناعشرہ یہ میزان کے پندرہویں درجہ پر ہوگا۔ واللہ اعلم بالصواب

امتحان سوم: جب دو ستاروں کے جرم مختلف ہوتے ہیں تو اول اتصال کس وقت ہوگا۔

جواب: اافتاب کا جرم (جسم) پندرہ درجہ ہے اور چاند کا جرم بارہ درجہ اور دوسرے ستاروں کا نو درجہ اور زہرہ اور عطارد کا سات درجہ ہے۔ تو جب ایک دوسرے ستارہ تک پہنچتا ہے۔ اگر ان کا درمیانی بعد دو بعدوں کے مجموعہ کے نصف کے برابر ہو تو وہ اتصال اول ہے۔ پھر جب وہ اس بعد کے نصب کے برابر ہو جو کہ ان دو بعدوں سے کمتر ہے تو اتصال قوت اور کمال پر ہوگا۔ پھر جب دونوں ستارے درجہ اور دقیقہ پر قائم ہوں تو پورا اتصال ہوگا۔ اور جب ایک دقیقہ بھر اس کے آگے گذر جائیں تو وہ انصراف اس کا وقت ہوگا۔ یا کسی دوسرے ستارہ سے جا ملیں۔



## علم رمل

جاننا چاہئے کہ یہ علم ایک عجیب علم ہے اور ہم حسب ترتیب کتاب میں اس کی نو اصلیں بیان کریں گے۔

اصول اول: اس صنعت کی کیفیت میں۔

چاہئے کہ لڑکا نابالغ پاک ریت جس پر کسی کا پاؤں نہ آیا ہوا ہو۔ اٹھا لاوے۔ اور اس پر آیت الکرسی اور معوذات تین دم کر کے یہ دعا پڑھے۔

**اللهم انی اسئلك بكل اسم دعاك به احد من خلقك قائما اوقاعداً اور اكعاً اوساجداً فی السموات اوفی الارض اوفی البر اوفی الجروبين منی وعرفات عند المقام وبيتك الحرام دعاك به مجملاً اوفی ملاء خالياً فی ظلمة الليل اوفی ضوء النهار فسمعت دعاءه وهو كشفت بلائه اسئلك ان ترينی حاجتی فی هذه الخطوط بحول منك وقوة انك علی كل شئی قدير۔**

جب یہ دعا اس ریت پر پڑھ چکے تو اس ریت پر انگلی سے نقطے ڈالتا جائے مگر ان نقطوں کو گنتا نہ جائے اور اگر وہ نقش یعنی نقطے اچھی طرح نمودار نہ ہو۔ تو ان کو برابر کر کے پھر از سر نو شروع کرے اور اس کا سبب یا تو ریت ناپاک ہوگی یا جس کے واسطے یہ عمل کرتے ہیں اس کو کوئی زخم ہوگا۔ اور یہ برستا ہو۔ نہ کرنا چاہئے اور اس عمل کا وقت صبح سے لے کر ظہر کی نماز تک ہے اس کے بعد عصر کی نماز تک نہ کرنا چاہئے۔ اور ضرورت کے لئے شام کی نماز تک بھی جائز ہے اور جو خطوط ریت پر ڈالے جائیں ان سے شکلیں استخراج کریں جیسا کہ ہم بیان کریں گے اور پھر جو حکم ان کے متعلق ہو ان پر لگائیں۔

**اصل دوم:**

ان شکلوں کے استخراج اور ان کی تعداد میں

جاننا چاہئے کہ بغیر گنتی کے اس ریت پر انگلی مار مار کر نقطے سیدھی سطروں میں ڈالتے جائیں جن سے ایک خط پیدا ہو جاوے پس اس طریق سے نقطوں کی چار سطریں بنائیں جن سے چار خط پیدا ہو جائیں پھر دو دو نقطے طرح کر دیں جو ان چار خطوں کے آخر میں جفت یا طاق نقطے رہ جائیں ان سے ایک ایک شکل پیدا ہو جائے گی اس عمل کو چار دفعہ کرنا چاہئے تا کہ چار شکلیں حاصل ہو جائیں۔ ان کو امہات اشکال کہتے ہیں۔ بعدہ ان چاروں شکلوں میں سے ہر ایک شکل سے ایک ایک شکل اور حاصل کریں تو چار شکلیں اور ہو جائیں گی جن کو بنات کہتے ہیں۔ پھر دو دو شکلوں سے ایک ایک شکل اور حاصل کریں تو اس طرح ان آٹھ شکلوں کے مجموعہ سے ایک ایک شکل حاصل کریں پندرہ ہوگئیں۔ پھر پندرہویں

Oureshi Rw

